قبول کیا، بقدر کفایت اسے رزق ملا اور جو کچھ اللہ نے دیا اس پر اسے قناعت کی توفیق بخشی۔ (مسلم و ترمذی وغیرہما)۔

**حدیث:** حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ کہتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اِیَّاکُمْ وَالطَّمَعَ فَاِنَّهٗ هُوَ الْفَقْرُ وَاِیَّاکُمْ وَمَا یُعْتَذَرُ مِنْهُ'' طمع ولالچ سے بچو کہ یہ فقیری لاتا ہے۔ اور لالچ کے لئے بہانے بازیوں سے پرہیز کرو۔ اسے طبرانی نے اوسط میں روایت کیا۔

**حدیث:** حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اَلْقَنَاعَةُ کَنْزٌ لَا یَفْنٰی'' قناعت لا فانی خزانہ ہے۔ اسے بیہقی نے کتاب الزہد میں روایت کیا ہے۔ اس کا مرفوع ہونا غریب ہے۔

**حدیث:** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انصار میں سے ایک صاحب نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے اور سوال کیا آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: کیا تمہارے گھر میں کوئی چیز نہیں ہے؟ عرض کیا: کیوں نہیں، میرے گھر میں ایک کمبل ہے جس کا کچھ حصہ ہم اوڑھتے ہیں اور کچھ حصہ نیچے بچھاتے ہیں۔ اور ایک پیالہ بھی ہے جس میں پانی پیتے ہیں۔ فرمایا: ان دونوں چیزوں کو میرے پاس لے آؤ۔ وہ لے آئے تو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے انہیں اپنے دست مبارک میں پکڑ کر حاضرین سے فرمایا: ہے کوئی جو انہیں خرید لے؟ ایک صاحب بولے: میں ایک درہم میں خریدتا ہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے دو یا تین مرتبہ فرمایا: ایک درہم سے زیادہ دینے والا کوئی ہے؟ ایک اور صاحب عرض کرنے لگے کہ میں دو درہم میں لیتا ہوں۔ سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام نے دونوں چیزیں انہیں دے دیں اور دو درہم لے کر انصاری کو دیئے اور فرمایا: ایک درہم کا کھانا خرید کر اپنے بال بچوں کو دو اور ایک کی کلہاڑی خرید کر میرے پاس لے کر آؤ۔ انہوں نے حکم کی تعمیل کی کلہاڑی لے کر حاضر ہوئے تو نبی اکرم ﷺ نے اپنے دست مبارک سے اس میں دستہ ٹھونک دیا۔ پھر فرمایا: جاؤ، لکڑیاں کاٹو اور انہیں بیچو اور پندرہ دن تک میں تمہیں نہ دیکھوں۔ انہوں نے ایسے ہی کیا۔ جب (پندرہ دن کے بعد) حاضر ہوئے تو ان کے پاس دس درہم تھے۔ کچھ کے کپڑے اور کچھ سے کھانا خریدا۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یہ تمہارے لئے اس سے بہتر ہے کہ مانگنا قیامت کے دن تمہیں اس حال میں لائے کہ تمہارے چہرے پر مانگنے کا داغ ہو۔ تین آدمیوں کے علاوہ مانگنا کسی کو جائز نہیں۔ نمبر 1 جو شدید محتاجی رکھتا ہو، نمبر 2 جو ذلت آمیز قرضہ میں پھنس گیا ہو اور نمبر 3 جس کے ذمہ دردناک خون بہا (قتل وغیرہ کی فوری دیت) ہو۔ اسے ابوداؤد اور بیہقی نے بطوالت روایت کیا۔ یہ الفاظ ابوداؤد کے ہیں۔ ترمذی اور نسائی نے صرف پیالے والا واقعہ تخریج کیا ہے۔ اور امام ترمذی فرماتے ہیں: یہ حدیث حسن ہے۔

**حدیث:** حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے کوئی رسی لے کر آئے پھر لکڑیوں کا گٹھا باندھ کر اپنی پشت پر رکھے، اسے بیچے اور اس طرح اللہ اس کی عزت کی حفاظت فرمائے تو یہ اس کے لئے اس سے بہتر ہے کہ وہ لوگوں سے مانگتا پھرے۔ اب وہ چاہیں تو اسے دیں۔ چاہیں تو نہ دیں۔

اسے بخاری اور ابن ماجہ وغیرہما نے روایت کیا ہے۔

**حدیث:** حضرت مقدام بن معد یکرب رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے راوی ہیں کہ آپ نے فرمایا: ''مَا اَکَلَ اَحَدٌ

طَعَامًا خَیْرًا مِّنْ اَنْ یَّاْکُلَ مِنْ عَمَلِ یَدِہٖ وَاِنَّ نَبِیَّ اللّٰہِ دَاوٗدَ عَلَیْہِ السَّلَامُ یَاْکُلُ مِنْ عَمَلِ یَدِہٖ'' کسی شخص نے اپنے ہاتھ سے کما کر کھانے (1) سے بہتر کھانا نہیں کھایا۔ بے شک اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت داؤد علیہ السلام اپنے دست مبارک سے کما کر کھاتے تھے۔ (بخاری)

## ترغیب

### جسے فاقہ یا کوئی حاجت درپیش ہو، اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کرے

**حدیث:** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس شخص کوئی فاقہ درپیش ہوا اور اس نے لوگوں کے سامنے پیش کیا تو اس کا یہ فاقہ ختم نہیں ہوگا۔ اور جسے فاقہ پہنچا، اس نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پیش کیا تو جلد یا بدیر اللہ تعالیٰ اس کو رزق ارزانی فرمائے گا۔

اسے ابوداؤد اور ترمذی نے روایت فرمایا۔ ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ثابت ہے۔ حاکم نے بھی اسے روایت کیا اور کہا کہ یہ صحیح الاسناد ہے۔ مگر اس میں یہ الفاظ ہیں: ''اَرْسَلَ اللّٰہُ لَہٗ بِالْغِنٰی اِمَّا بِمَوْتٍ عَاجِلٍ اَوْغِنًی اٰجِلٍ'' اللہ تعالیٰ اس کے لئے بے نیازی کے سامان کر دے گا۔ یا جلد ہی موت دے کر یا کچھ عرصہ بعد رزق دے کر''۔

**حدیث:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جسے بھوک پہنچی یا محتاج ہو گیا تو اس نے لوگوں سے چھپایا اور اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دیا۔ اللہ تعالیٰ کے ذمہ کرم پر ہے کہ اس کے لئے ایک سال تک حلال روزی کے دروازے کھول دے (2)۔

اسے طبرانی نے صغیر و اوسط میں روایت کیا ہے۔

---

1۔ اپنے لئے، اپنے اہل وعیال کے لئے اور ادائے قرض کے لئے کمانا فرض ہے۔ جن لوگوں کا نان ونفقہ اس کے ذمہ ہو یا والدین محتاج ہوں تو بھی فرض ہے کہ کما کر ان کی ضروریات پوری کرے۔ ان ذمہ داریوں کے علاوہ بھی کما کر پس انداز کرتا ہے تو یہ اگرچہ فرض نہیں لیکن مستحسن ہے بشرطیکہ محبت مال میں خدا فراموش نہ ہو جائے۔ مال کما کر فخر و تکبر اور غرور و عجب مسلمان کو زیب نہیں دیتا۔ اللہ تعالیٰ اہل اسلام کو اپنے عظیم پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے فرامین عالیہ پر عمل پیرا ہونے کی توفیق مرحمت فرمائے۔ اگر مسلمان قوم ان ارشادات وفرامین پر عمل کرنے لگے تو دین و دنیا کی عزت و آبرو اور فوز وفلاح مسلمانوں کی لونڈیاں ہوں۔ کاش کبھی ایسا ہو جائے۔ آمین بحرمت سید المرسلین۔ (مترجم)

2۔ دونوں احادیث کا سیدھا سا معنی یہ ہے کہ مصائب وشدائد میں اللہ تعالیٰ پر کامل بھروسہ کیا جائے۔ اسی کی بارگاہ میں دست سوال دراز کیا جائے تو وہ رحمٰن و رحیم اپنی رحمت سے ضرور دستگیری فرماتا ہے۔ خود ارشاد فرماتا ہے:

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا ۙ وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسْبُہٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا (طلاق: 3)

ترجمہ: '' اور جو اللہ سے ڈرتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کے لئے راہ نجات نکال دیتا ہے۔ اور اسے ایسی جگہ سے رزق دیتا ہے جہاں اس کا گمان بھی نہ ہو۔ اور جو اللہ پر بھروسہ کرے تو اللہ اس کے لئے کافی ہے۔ بے شک اللہ اپنے امر کو پورا فرمانے والا ہے۔ یقیناً اللہ نے ہر چیز کے لئے ایک اندازہ رکھا ہے''۔

سورہ ذاریات میں ارشاد ہوتا ہے۔

اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ (ذاریات: 58) ترجمہ: '' بے شک اللہ ہی بڑا رزق دینے والا، قوت والا، طاقت والا ہے''۔ (بقیہ اگلے صفحہ پر)

# ترہیب

## دینے والا دلی طور پر دینا نہ چاہتا ہو مگر سائل لئے بغیر ٹلتا نہ ہو

**حدیث:** ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا وعن ابیہا نبی اکرم ﷺ سے روایت فرماتی ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: یہ مال بڑا دلکش وشیریں ہوتا ہے۔ جس کو ہم اپنی خوشدلی کے ساتھ اور اس کے لالچ وطمع کے بغیر کوئی چیز عطا فرمائیں تو اس کے لئے اس میں برکت کی جاتی ہے۔ اور جسے ہم اپنی دلی رضا کے بغیر اور اس کے لالچ اور طمع کی وجہ سے کچھ دیں۔ اس میں برکت نہیں دی جاتی۔

اسے ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا۔ حضرت امام احمد و بزار نے بھی آخری حصہ اسناد حسن کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**حدیث:** حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: سوال کرتے وقت اڑ نہ جایا کرو۔ کیونکہ اللہ کی قسم،، تم میں سے کوئی مجھ سے کچھ مانگتا ہے اور اس کے مانگنے کی وجہ سے میرے ہاتھ سے کوئی چیز نکلتی ہے حالانکہ میں اسے دینا پسند نہیں کرر ہا ہوں تو میرے اس دیے ہوئے میں بھلا برکت کیسے ہو سکتی ہے؟

اسے مسلم، نسائی اور حاکم نے روایت کیا اور حاکم نے کہا: یہ حدیث برشرط بخاری و مسلم صحیح ہے۔

**حدیث:** مسلم کی ایک اور روایت میں ہے۔ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے) فرمایا: مَیں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ مَیں (اللہ کے خزانوں کا) خزانچی ہوں۔ جس کو مَیں دل کی خوشی سے کچھ دوں، اس کو اس میں برکت عطا فرمائی جاتی ہے۔ اور جسے (دل کی خوشی سے نہیں بلکہ) اس کے سوال اور اس کی حرص نفس کی وجہ سے دوں تو ''كَانَ كَالَّذِيْ يَاْكُلُ وَلَا يَشْبَعُ'' وہ اس شخص کی طرح ہے جو کھائے جاتا ہے مگر سیر نہیں ہوتا۔

**حدیث:** حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اِنَّ الرَّجُلَ يَاْتِيْنِيْ فَيَسْاَلُنِيْ فَاُعْطِيْهِ فَيَنْطَلِقُ وَمَايَحْمِلُ فِيْ حِضْنِهٖ اِلاَّ النَّارَ'' کوئی شخص میرے پاس آ کر سوال کرتا ہے۔ (حالانکہ نہ وہ حق دار ہوتا ہے نہ مَیں اسے دلی طور پر دینا چاہتا ہوں لیکن اس کے اصرار کی وجہ سے) میں اسے دے دیتا ہوں وہ لے کر چل پڑتا ہے اور حال یہ ہے کہ وہ اپنی جھولی میں آگ ہی اٹھائے جا رہا ہوتا ہے۔

---

(بقیہ صفحہ گزشتہ) توکل کے ہرگز یہ معنی نہیں ہیں کہ بندہ ہاتھ پاؤں توڑ کر بیٹھ جائے۔ اسباب معاش کو ترک کر دے۔ اور کہنے لگے کہ اب اللہ ہی سارے کام کرے گا۔ وہ دے گا تو کھاؤں گا۔ بھوکا رہوں گا۔ کچھ کروں گا نہیں۔ بلکہ توکل کا مطلب یہ ہے کہ اسباب و ذرائع اختیار کرے محنت و مشقت کرے اور انجام کو خدا کے سپرد کر دے۔ اسباب اختیار کرنے کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں جبین نیاز جھکائے اور دامن سوال پھیلائے پھر نتیجہ دیکھے۔ وہ معبود و رازق خود ارشاد فرماتا ہے۔

فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ ؕ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ (عنکبوت:17)

ترجمہ: ''تو تم اللہ کے پاس رزق تلاش کرو۔ اور اس کی بندگی کرو۔ اور اس کا شکر ادا کرتے رہو۔ تمہیں اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ (مترجم)

اس کو ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔

**حدیث:** حضرت سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ ایک دن سونا تقسیم فرما رہے تھے کہ ایک آدمی حاضر خدمت ہوا اور کہنے لگا: یارسول اللہ ﷺ! مجھے بھی عطا فرمائیے۔ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اسے عطا فرمایا۔ وہ پھر بولا کہ مجھے زیادہ دیجئے۔ سرکار دوجہاں علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اسے مزید عطا فرمایا۔ اس نے تین مرتبہ سوال کیا اور تین مرتبہ ہی اسے عنایت فرمایا گیا۔ پھر وہ چلا گیا۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میرے پاس کوئی آدمی آکر مانگتا ہے میں اسے دیتا ہوں وہ پھر مانگتا ہے۔ میں پھر عطا فرماتا ہوں۔ پھر وہ لے کر چلا جاتا ہے۔ ''وَقَدْ جَعَلَ فِيْ ثَوْبِهٖ نَارًا اِذَا انْقَلَبَ اِلٰى اَهْلِهٖ'' حالانکہ جب وہ اپنے اہل وعیال کے پاس پہنچتا ہے تو اپنے دامن میں آگ بھر کر (1) پہنچتا ہے۔

اسے ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔

# ترغیب

## بن مانگے اور حرص نفس کے بغیر کچھ ملتا ہو تو قبول کر لینا چاہیے، خصوصاً جبکہ حاجت مند بھی ہو اور اگرچہ غنی بھی ہو ایسا عطیہ رد نہ کرنا چاہیے

**حدیث:** حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ مجھے کوئی مال عطا فرماتے تو میں عرض کرتا: یارسول اللہ ﷺ! جو مجھ سے زیادہ ضرورت مند ہو، اسے عنایت فرمادیں۔ کہتے ہیں: اس پر آپ ﷺ فرماتے: جب یہ مال تمہارے پاس سوال اور حریصانہ نظر کے بغیر آئے تو اسے لے لیا کرو۔ اور اسے اپنی ملکیت میں لے لو۔ اب اگر چاہو تو اسے استعمال میں لے آؤ اور چاہو تو صدقہ کر دیا کرو۔ اور اگر ایسا نہیں (مال خود بخود بلا سوال نہیں ہے) تو اپنے دل میں اس کا خیال تک بھی نہ لاؤ۔ حضرت سالم بن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم فرماتے ہیں۔ یہی وجہ تھی کہ (میرے والد) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کسی سے کبھی سوال نہ کرتے تھے اور اگر کوئی عطیہ آجاتا تو اسے رد بھی نہ فرماتے تھے۔

اسے بخاری، مسلم (2) اور نسائی نے روایت فرمایا ہے۔

---

1۔ اس سے قبل احادیث گذر چکی ہیں کہ بلا ضرورت مانگنا جائز ہی نہیں اور بلا ضرورت مانگنے والے کے چہرے پر قیامت کے دن گوشت کا ٹکڑا بھی نہیں ہوگا۔ کتنا بھیانک اور وحشت انگیز ہوگا چہرہ ایسے شخص کا؟ العیاذ باللہ۔ باب مذکور کی احادیث سے معلوم ہوا کہ چاہے سائل حقیقت میں حاجت مند ہی کیوں نہ ہو، اگر مسئول عنہ نہ دینا چاہتا ہو یا انکار کردے یا اس کے پاس اس وقت دینے کو کچھ نہ ہو تو سائل کو خواہ مخواہ اڑ کے نہ بیٹھ جانا چاہیے۔ جیسا کہ موجودہ دور کے پیشہ ور بھکاری ہوتے ہیں۔ بلکہ ایسوں کو تو دینا بھی نہ چاہیے۔ (مترجم)

2۔ لیکن ان تینوں کتابوں میں یہ واقعہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے متعلق نہیں بلکہ خود حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے متعلق ہے اور حضرت ابن عمر صرف اس واقعہ کے راوی ہیں۔ بخاری ومسلم اور نسائی کے الفاظ ہیں کہ'' حضرت (عبداللہ) بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے سنا ہے کہ آپ فرماتے تھے: رسول اللہ ﷺ جب مجھے کچھ عطا فرماتے تو میں عرض کرتا............ (مترجم)

**حدیث:** حضرت عطا بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لئے کوئی عطیہ بھیجا۔ حضرت عمر نے اسے واپس لوٹا دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم نے اسے واپس کیوں کر دیا؟ عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! کیا آپ ہی نے خود ہمیں نہیں بتایا کہ ہمارے لئے بہتر یہ ہے کہ ہم کسی سے کچھ نہ لیا کریں؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یہ صرف اس وقت ہے، جب تم مانگ کر لو۔ لیکن وہ جو بن مانگے ملے یہ تو ایسا رزق ہے جو تمہیں خود اللہ تعالیٰ عطا فرماتا ہے۔ اس پر عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ''اَمَاوَ الَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَا اَسْئَلُ اَحَدًا شَیْئًا وَّلَا یَاْتِیْنِیْ شَیْءٌ مِنْ غَیْرِ مَسْئَلَۃٍ اِلَّا اَخَذْتُہٗ'' قسم اس ذات پاک کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ (آج کے بعد کسی سے کچھ مانگوں گا نہیں اور مانگے آ گیا تو اسے قبول کر لیا کروں گا (لوٹاؤں گا نہیں)۔

اسے امام مالک رحمہ اللہ نے مرسلاً روایت فرمایا ہے۔ اور بیہقی نے بھی زید بن اسلم عن ابیہ سے روایت کیا: کہ زید کہتے ہیں: مَیں نے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو فرماتے سنا: الخ۔

**حدیث:** حضرت خالد بن علی جہنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: میں نے اللہ کے پیارے رسول ﷺ کو سنا: آپ ﷺ ارشاد فرما رہے تھے: جس کو اپنے بھائی کی جانب سے کوئی ہدیہ بلا سوال اور بغیر حریصانہ نظر کے پہنچے تو اسے قبول کر لینا چاہیے۔ رد نہ کرنا چاہیے۔ یہ تو وہ رزق ہے جو اللہ عزوجل نے اس کی طرف بھیجا ہوتا ہے۔

اس روایت کو امام احمد نے صحیح اسناد کے ساتھ روایت فرمایا ہے۔ علاوہ ازیں ابو یعلیٰ، طبرانی، ابن حبان نے اپنی صحیح میں اور حاکم نے بھی روایت کیا اور حاکم نے کہا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**حدیث:** حضرت عابد بن عمرو رضی اللہ عنہما نبی سرور ﷺ سے راوی ہیں کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس کسی کو یہ رزق بلا طلب و بلا حرص نفس پیش کیا جائے۔ اسے چاہیے کہ اپنے رزق کو اس کے ساتھ وسیع کرے (اسے قبول کر لے رد نہ کرے) پھر اگر خود غنی و غیر محتاج ہو تو اپنے سے زیادہ ضرورت مند کی خدمت کر دے (1)۔

اسے امام احمد، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔ امام احمد رحمہ اللہ کی اسناد جید و قوی ہے۔ حضرت عبداللہ بن امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ فرماتے ہیں: میں نے اپنے والد (امام احمد) سے پوچھا حرص نفس (استشراف) کیا ہوتا ہے؟ انہوں نے فرمایا: ''تَقُوْلُ فِیْ نَفْسِکَ سَیَبْعَثُ اِلَیَّ فُلَانٌ سَیَصِلُنِیْ فُلَانٌ'' حرص نفس یہ ہے کہ تم اپنے دل میں کہتے ہو کہ ابھی فلاں شخص کی جانب سے مجھے کچھ بھیجا جائے گا۔ ابھی فلاں مجھے ملنے آئے گا (کچھ دے کے جائے گا)۔

**حدیث:** حضرت سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مَا الْمُعْطِیْ مِنْ

---

1۔ یعنی شکریے کے ساتھ قبول کر لے اور اپنے کسی محتاج بھائی پر خرچ کر دے۔ دوگنا ثواب پائے گا۔ ہدیہ کو قبول کرنے کا اور ضرورت مند پر خرچ کرنے کا۔ اس سے محبت میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔ تعلقات میں وسعت پیدا ہوتی ہے۔ یاد رہے کہ صرف ہدیے قبول کرنے پر ہی اکتفا نہ کرے بلکہ کبھی کبھار ہدیہ دینے والے کو خود بھی کچھ نہ کچھ بطور ہدیہ دے دیا کرے کہ یہ بھی احادیث میں مذکور ہے۔

سِعَةٍ بِاَفْضَلَ مِنَ الْاٰخِذِ اِذَا كَانَ مُحْتَاجًا" مال دار دینے والا، لینے والے محتاج فقیر سے افضل نہیں ہے(1)۔
اسے طبرانی نے کبیر میں روایت فرمایا ہے۔

1۔یعنی یہ مال دار صدقہ دینے والا، لینے والے محتاج فقیر سے افضل نہیں کیونکہ اس نے اس کا صدقہ وہدیہ قبول کر کے اس کو نیکی کرنے کا موقع فراہم کیا۔وہ بھی اس نیکی میں شامل ہے۔مگر وہ شخص جو مال دار بھی نہ ہو اور خود ضرورت مند بھی ہو پھر اپنی ضروریات کو نظر انداز کر کے دوسرے محتاج کو اپنے پر ترجیح دیتا ہو تو اس کی بات ہی اور ہے۔یہ عظیم وصف صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں خوب موجود تھا۔قرآن حکیم ان بزرگوں کی تعریف میں فرماتا ہے۔
وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ ۗ (الحشر:9)
یعنی اپنی جانوں پر دوسروں کو ترجیح دیتے ہیں اگرچہ خود بھوکے ہوں۔ان سے افضل تو کیا۔ان کے برابر بھی کون ہو سکتا ہے؟(مترجم)

## ترہیب
## اللہ تعالیٰ کے نام پر جنت کے علاوہ کچھ اور مانگنا

## ترہیب
## اللہ تعالیٰ کے نام پر مانگنے والے کو نہ دینا

**حدیث:** حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا: "مَلْعُوْنٌ مَنْ سَالَ بِوَجْهِ اللّٰهِ وَمَلْعُوْنٌ، مَنْ سُئِلَ بِوَجْهِ اللّٰهِ ثُمَّ مَنَعَ سَائِلَهٗ مَا لَمْ يَسْئَلْ هُجْرًا" ملعون (رحمت الٰہی سے دور) ہے وہ شخص جو اللہ تعالیٰ کی ذات کے واسطہ سے مانگے۔ اور ملعون ہے وہ شخص جس سے اللہ کی ذات کے واسطہ سے مانگا گیا مگر اس نے سائل کو نہ دیا جب تک کہ مانگنے والے نے کوئی بری چیز (1) نہ مانگی ہو۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اس کے راوی ہیں صحیح کے راوی ہیں مگر طبرانی کے ایک شیخ یحییٰ بن عثمان میں ثقہ ہونے کے باوجود کلام ہے۔

**حدیث:** حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں حضرت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو اللہ جل شانہ کے نام پر سوال کرے، اسے عطا کرو۔ جو تمہیں دعوت دے، اس کی دعوت قبول کرو۔ اور جو تمہارے ساتھ نیکی کرے، اس کا اسے بدلہ دو۔ اگر تم اسے بدلہ دینے کے قابل اپنے آپ کو نہیں پاتے تو "فَادْعُوْا لَهٗ حَتّٰى تَرَوْا اَنَّكُمْ قَدْ كَافَاْتُمُوْهُ" اس کے لئے اتنی دعائیں کرو کہ تم سمجھ لو کہ تم نے اسے بدلہ دے دیا ہے۔

اسے ابوداؤد، نسائی، ابن حبان نے اپنی صحیح میں اور حاکم رحمہم اللہ نے روایت فرمایا ہے اور حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث برشرط شیخین صحیح ہے۔

**حدیث:** حضرت سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا تمہیں لوگوں میں سے بدترین شخص نہ بتاؤں؟ "رَجُلٌ يُسْئَلُ بِاللّٰهِ وَلَا يُعْطِيْ" یہ وہ شخص ہے جس سے اللہ کے نام پر سوال کیا جائے مگر وہ (باوجود قدرت عطا کے) کچھ نہ دے۔

اسے امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا ہے کہ یہ حدیث حسن غریب ہے۔ ان کے علاوہ امام نسائی اور ابن حبان نے بھی اپنی صحیح میں روایت کیا۔

**حدیث:** حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: حضرت خضر علیہ السلام کے

---

1۔ ایسی چیز نہ مانگی ہو جو اس کے لئے قبیح اور بری ہو۔ یا اس نے سوال ہی برے انداز میں کیا ہو۔ سید العلمین ﷺ کا یہ فرمان شریف مسلمان قوم پلے باندھ لیتی تو آج گلی، کوچوں، ریلوے سٹیشنوں، بس اڈوں اور ادھر اُدھر سے "اللہ کے نام پر ایک روپے کا سوال ہے بابا" کی عجیب و غریب صدائیں نہ آتیں۔ (مترجم)

بارے میں تمہیں نہ بتاؤں؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: کیوں نہیں یارسول اللہ ﷺ ضرور ارشاد فرمائیے۔ فرمایا: ایک دن آپ (خضر علیہ السلام) کہیں بنی اسرائیل کے کسی بازار میں سے گذر رہے تھے کہ ایک مکاتب(1) آدمی نے انہیں دیکھ لیا اور عرض کرنے لگا کہ اللہ آپ کو برکت دے مجھے کچھ صدقہ دیجئے۔ حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا: مَیں اللہ کا مومن بندہ ہوں۔ ماشاء اللہ، معاملہ یہ ہے کہ میرے پاس اس وقت کوئی چیز نہیں جو تمہیں دوں۔ مسکین (مکاتب) بولا کہ اللہ کے نام پر سوال کرتا ہوں مجھے ضرور کچھ دیں۔ مَیں آپ کے چہرے میں آثار سخاوت دیکھتا ہوں اور آپ سے برکت (کچھ دینے) کی امید رکھتا ہوں۔ اس پر آپ نے فرمایا: میں اللہ کا مومن بندہ ہوں (سچ کہتا ہوں کہ) میرے پاس کچھ نہیں جو میں تمہیں دوں۔ ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ تم مجھے بازار لے جا کر فروخت کردو (اور جو قیمت ملے اس سے اپنی غرض پوری کرلو) مسکین عرض کرنے لگا: کیا آپ درست کہتے ہیں؟ فرمایا: ہاں سچ کہتا ہوں۔ تم نے سوال ہی بڑے عظیم امر کا کیا ہے۔ تم نے میرے رب کے نام پر مانگا ہے میں تمہیں مایوس نہیں کرسکتا۔ جاؤ مجھے بیچ لو۔ سرکار ﷺ فرماتے ہیں: مسکین نے انہیں بازار جا کر چار سو درہم میں فروخت کردیا۔ حضرت خضر علیہ السلام خریدار کے پاس ایک عرصہ رہے مگر اس نے آپ سے کوئی کام نہ لیا۔ ایک دن فرمایا کہ تم نے مجھے کسی بھلائی کے لئے خریدا ہوگا۔ مجھے کوئی کام بتاؤ۔ وہ کہنے لگا: مَیں آپ کو مشقت میں ڈالنا مناسب نہیں سمجھتا۔ آپ بوڑھے اور بڑی عمر والے ضعیف آدمی ہیں۔ فرمایا: مجھے مشقت نہیں ہوگی (تم کام بتاؤ) کہنے لگا: اچھا تو پھر اٹھیے اور یہ پتھر یہاں سے اٹھا کر دوسری جگہ منتقل کر دیجئے۔ حالانکہ پتھر اتنا وزنی تھا کہ ایک دن میں چھ سے کم آدمی اسے دوسری جگہ نہیں لے جاسکتے تھے۔ وہ خریدار اپنے کسی کام کے لئے چلا گیا۔ جب وہ واپس آیا تو خضر علیہ السلام اس کے آنے سے پہلے پتھر کو ایک ساعت میں دوسری جگہ منتقل کر چکے تھے۔ یہ دیکھ کر کہنے لگا: بہت خوب: آپ نے تو کمال کر دیا۔ اور وہ طاقت دکھائی جو مَیں آپ میں نہیں دیکھتا تھا۔ سرور عالم ﷺ نے فرمایا: پھر اس آدمی کو کوئی سفر درپیش آگیا۔ کہنے لگا: میں آپ کو امین سمجھتا ہوں۔ میرے سفر پر چلنے کے بعد میرے اہل خانہ کا اچھی طرح خیال رکھیے گا۔ آپ نے فرمایا کہ مجھے کوئی کام بتاتے جاؤ۔ بولا: مَیں آپ پر کوئی مشقت نہیں ڈالنا چاہتا۔ فرمایا: مجھے کوئی مشقت نہ ہوگی۔ کہنے لگا: تو پھر میرے واپس آنے تک میرے گھر کے لئے اینٹیں بناتے رہیں۔ یہ کہہ کر وہ سفر پر چلا گیا۔ سرکار دوعالم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں: وہ شخص واپس لوٹا تو آپ اس کے مکان کی تعمیر مکمل کر چکے تھے۔ یہ دیکھ کر وہ کہنے لگا: خدارا،، بتائیے۔ یہ کیا ہے اور آپکا معاملہ کیا ہے؟ (آپ کون ہیں) فرمایا: تم نے اللہ کے نام پر پوچھا ہے حالانکہ اللہ کے نام ہی نے مجھے اس غلامی میں ڈالا ہوا ہے۔ خضر علیہ السلام نے فرمایا: مَیں تمہیں بتاتا ہوں کہ مَیں کون ہوں۔ مَیں وہی خضر (علیہ السلام) ہوں جس کے بارے میں تم نے بھی سنا ہوا ہے۔ مجھ سے ایک مسکین نے صدقہ مانگا تھا۔ دینے کو میرے پاس کوئی چیز نہیں تھی۔ پھر اس نے اللہ کے نام پر سوال کیا۔ تو مَیں نے اسے اپنی

---

1۔ مکاتب، اس غلام کو کہتے ہیں جس نے اپنے آقا کے ساتھ اپنی قیمت طے کرلی ہو اس بات پر دونوں متفق ہوں کہ جب یہ غلام اپنی قیمت ادا کردے گا، آزاد ہوجائے گا۔ اگر ادا نہ کرسکے تو پھر غلامی ہی میں رہے گا۔ خضر علیہ السلام سے اس نے اسی لئے سوال کیا تھا کہ وہ اپنی قیمت اپنے آقا کو ادا کرسکے۔ (مترجم)

ذات پر قبضہ دے دیا، اس نے مجھے فروخت کردیا (اور تم نے خرید لیا۔ اس طرح میں تمہارے پاس پہنچا ہوں) اور تمہیں بتادوں کہ جس سے اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے نام پر مانگا گیا اور اس نے مانگنے والے کو بے دیئے لوٹا دیا حالانکہ دے سکتا تھا، وہ قیامت کے دن بغیر گوشت کے کھال کا ڈھانچہ ہوگا جو حرکت کررہا ہوگا (کتنا خوف ناک ہوگا؟ العیاذ باللہ) وہ شخص عرض کرنے لگا: میں اللہ پر ایمان لایا۔ اے اللہ کے نبی (علیہ السلام)! بے علمی میں میں نے آپ کو مشقت میں ڈالے رکھا۔ آپ نے فرمایا: کوئی بات نہیں۔ تم نے اچھا سلوک کیا اور مجھ پر بھروسہ کیا۔ وہ آدمی بولا: میرے ماں باپ آپ پر قربان، یا نبی اللہ! میرے اہل و مال میں جو چاہیں حکم فرمائیں۔ (آپ کی کیا خدمت کروں؟) یا پسند فرمائیں تو میں آپ کو آزاد کردوں۔ آپ نے فرمایا: میں چاہتا ہوں کہ مجھے آزاد کردو تاکہ اپنے رب کی عبادت کرسکوں۔ اس نے آزاد کردیا۔ اس پر جناب خضر علیہ السلام(1) نے یہ کلمات کہے: ''اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَوْثَقَنِیْ بِالْعُبُوْدِیَّةِ ثُمَّ نَجَّانِیْ مِنْهَا'' سب تعریفیں اس اللہ کے لئے جس نے مجھے غلامی میں قید کیا پھر اس سے نجات عطا فرمائی۔

اسے طبرانی نے کبیر میں اور طبرانی کے علاوہ نے بھی روایت کیا ہے۔ بعض مشائخ نے اس کی اسناد کو حسن قرار دیا ہے۔ حالانکہ اس میں کچھ بعد ہے۔ واللہ اعلم۔

---

1۔ لفظ ''خضر'' کے تین لغات ہیں۔ نمبر 1 خِضر، نمبر 2 خَضر، نمبر 3 خَضِر، یہ حضرت خضر علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کا لقب ہے۔ آپ کا نام بلیا بن ملکان اور کنیت ابو العباس ہے۔ آپ کا لقب خضر اس لئے ہوا کہ آپ جہاں تشریف فرما ہوتے وہاں گھاس اگر خشک ہوتی تو سبز ہو جایا کرتی تھی۔ ایک روایت کے مطابق آپ بنی اسرائیل میں سے ہیں اور ایک دوسری روایت میں یہ ہے کہ آپ شہزادے تھے۔ پھر دنیا ترک کر کے زہد اختیار فرما لیا۔

خضر علیہ السلام کے نبی ہونے میں اختلاف ہے۔ بعض محققین کے قول کے مطابق آپ نبی ہیں۔ ان کی دلیل حضرت موسیٰ علیہ السلام اور خضر علیہ السلام کا وہ واقعہ ہے جس میں خضر علیہ السلام نے بیچ منجدھار کشتی کو پھاڑا۔ ایک بچے کو قتل کیا اور ایک گرتی ہوئی دیوار کو سہارا دیا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس واقعہ کو قرآن حکیم کی سورہ کہف کے رکوع نمبر 9 اور نمبر 10 میں تفصیل کے ساتھ بیان فرمایا ہے۔ یہ حضرات کہتے ہیں کہ ولی کا علم ظنی ہوتا ہے۔ اس میں خطا کا احتمال رہتا ہے۔ اس علم کی بنیاد پر قتل جیسے سنگین فعل کا ارتکاب نہیں کیا جاسکتا اور جناب خضر علیہ السلام نے بچے کا قتل کیا ہے۔ فلہٰذا ماننا پڑے گا کہ آپ نبی ہیں کیونکہ نبی کا علم قطعی، یقینی اور بذریعہ وحی الٰہی ہوتا ہے۔ اس میں خطا کا احتمال نہیں ہوتا۔ متن میں مذکور حدیث سے بھی آپ کا نبی ہونا ثابت ہوتا ہے۔

حضرت خضر علیہ السلام اب زندہ ہیں یا وفات پاچکے؟ اس میں بھی علماء کے دو گروہ ہیں۔ دونوں کے دلائل بالتفصیل تفاسیر میں مذکور ہیں۔ آپ کی حیات و وفات کے دلائل سے قطع نظر ہم یہاں تفسیر مظہری سے حضرت امام ربانی سیدنا مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کا ایک واقعہ نقل کردینا مناسب سمجھیں گے۔ امام صاحب سے سوال ہوا تھا کہ خضر علیہ السلام باحیات ہیں یا وفات پاچکے ہیں تو آپ بارگاہ الٰہی میں متوجہ ہوئے اور پھر:

''فَرَاَی الْخِضَرَ حَاضِرًا عِنْدَهٗ فَسَاَلَهٗ عَنْ حَالِهٖ فَقَالَ اَنَا وَاِلْیَاسُ لَسْنَا مِنَ الْاَحْیَاءِ لٰكِنَّ اللّٰهَ سُبْحَانَهٗ اَعْطٰی لِاَرْوَاحِنَا قُوَّةً نَتَجَسَّدُ بِهَا وَنَفْعَلُ بِهَا اَفْعَالَ الْاَحْیَاءِ مِنْ اِرْشَادِ الضَّالِّ وَاِغَاثَةِ الْمَلْهُوْفِ اِذَا شَاءَ اللّٰهُ وَتَعْلِیْمِ الْعِلْمِ اللَّدُنِّیِّ وَ اِعْطَاءِ النِّسْبَةِ لِمَنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَجُعِلْنَا مُعِیْنًا لِلْقُطْبِ الْمَدَارِ مِنْ اَوْلِیَاءِ اللّٰهِ تَعَالٰی الَّذِیْ جَعَلَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی مَدَارًا لِلْعَالَمِ وَجَعَلَ بَقَاءَ الْعَالَمِ بِبَرَكَةِ وَجُوْدِهٖ وَاِفَاضَتِهٖ وَقَالَ الْخِضَرُ اِنَّ الْقُطْبَ فِیْ هٰذَا الزَّمَانِ فِیْ دِیَارِ یَمَنٍ مُتَّبِعٌ لِلشَّافِعِیِّ فِی الْفِقْهِ قَالَ فَنَحْنُ نُصَلِّیْ مَعَ الْقُطْبِ صَلٰوةً عَلٰی مَذْهَبِ الشَّافِعِیِّ فَبِهٰذَا الْكَشْفِ الصَّحِیْحِ اِجْتَمَعَ الْاَقْوَالُ وَ ذَهَبَ الْاِشْكَالُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الْكَبِیْرِ الْمُتَعَالِ'' (تفسیر مظہری عربی جلد نمبر 6 صفحہ 62 پارہ 16 سورۃ الکہف) ترجمہ: حضرت مجدد الف ثانی نے حضرت خضر علیہ السلام کو اپنے پاس تشریف فرما پایا۔ ان سے ان کا حال دریافت کیا۔ تو خضر علیہ السلام نے فرمایا: میں اور حضرت الیاس زندوں میں سے نہیں ہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے ہماری روحوں کو ایسی قوت عطا فرما رکھی ہے کہ ہم مجسم ہوسکتے ہیں اور زندوں جیسے کام کرسکتے ہیں: مثلاً جب اللہ تعالیٰ چاہے تو ہم گمراہ کی (بقیہ اگلے صفحہ پر)

الحمد للہ حمداً کثیراً، آج بروز جمعرات ۲۷/ محرم الحرام ۱۴۱۵ھ، 7 جولائی 1994ء نماز فجر کے بعد جامع مسجد مکہ بولٹن انگلینڈ (Bolton - England) میں ''الترغیب والترہیب'' کی جلد اول کا انتخاب مکمل کرنے کی توفیق اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کریم، رؤف رحیم، صاحب خلق عظیم، وارث جنت وکوثر وتسنیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے صدقہ جمیلہ سے عطا فرمائی۔

اس کی تکمیل میں قریباً ڈیڑھ سال کا عرصہ لگا۔ ضروری وغیر ضروری وجوہات کی بنا پر بہت وقت ضائع کیا۔ درمیان میں تین ماہ کے لئے پاکستان والدین کی زیارت اور بیوی بچوں سے ملاقات کے لئے جانا پڑا۔ اس دوران ایک لفظ بھی نہ لکھا جاسکا اگرچہ کتاب لے کر پاکستان گیا تھا کہ وقت ملا تو کچھ لکھ لوں گا مگر کہاں جی؟ اور پھر سب سے بڑی وجہ ناکارہ خلائق کی اپنی کاہلی و نالائقی تھی۔ دعا کرتا ہوں کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ سرکار مدینہ،، راحتِ قلب وسینہ علیہ التحیۃ والثناء کے طفیل باقی کی تین جلدوں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آپ حضرت بھی دعا فرمائیں۔ آمین۔

احقر العباد

محمد صابر علی صابر

جامع مسجد مکہ بولٹن، یو۔ کے

07/07/94

---

(بقیہ سابقہ صفحہ) رہنمائی کرتے ہیں۔ مصیبت زدہ کی مدد کرتے ہیں۔ علم لدنی کی تعلیم دیتے ہیں اور جس کے لئے اللہ تعالیٰ چاہے اسے روحانی نسبت عطا کرتے ہیں۔ اولیاء اللہ میں سے جو قطب مدار ہوتا ہے ہمیں اس کا مددگار بنایا گیا ہے جسے اللہ نے مدار عالم بنایا ہوتا ہے اور اس کی فیض و برکت سے دنیا کی بقاء ہے۔ خضر علیہ السلام نے فرمایا: آج کل کے قطب مدار یمن کے علاقہ میں ہیں جو فقہ میں امام شافعی رحمہ اللہ کے مقلد ہیں۔ ہم اس قطب کے ساتھ شافعی مذہب کے مطابق نماز ادا کرتے ہیں۔ (صاحب تفسیر حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ فرماتے ہیں) امام مجدد الف ثانی کے اس کشف صحیح سے علماء کے دونوں گروہوں کے مختلف اقوال کا تضاد اٹھ گیا۔ اور اشکال دور ہو گیا۔ سب تعریفیں اللہ کے لئے جو کبیر اور متعال ہے۔ واللہ اعلم۔ (مترجم)

تم المجلد الاول

# الترغیب والترہیب

جلد اوّل (حصہ دوم)

مُصَنِّف

امام حافظ زکی الدین عبدالعظیم المنذری رحمۃ اللہ علیہ

مُترجم

محمد صابر علی صابر بولٹن انگلینڈ

ضیاء القرآن پبلی کیشنز
لاہور۔کراچی پاکستان

# فہرست مضامین



## کتاب الصوم

## کتاب الحج



## کتاب الجہاد

## کتاب قرأۃ قرآن

## کتاب الذکر والدعا

## کتاب البیوع وغیرہا

تمت بالخیر

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# ترغیب

## صدقہ (1) اور اس کی ترغیب، غریب کا صدقہ دینے کے لئے محنت و کوشش کرنا

**حدیث:** حضرت سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص

---

(1) صدقہ وخیرات کے متعلق چند آیات

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ (البقرۃ:261)

ترجمہ: مثال ان لوگوں کی جو اپنے مال اللہ کے رستے میں خرچ کرتے ہیں اس ایک دانے کی سی ہے (جو زمین میں بویا جائے) اگاتا ہے سات بالیں،، ہر بالی میں سو دانہ ہو (ایک دانہ اللہ کے راستہ میں دیا تو سات سو دانہ کا ثواب حاصل ہوگا) اور اللہ تعالیٰ اس سے بھی زیادہ کردیتا ہے جس کے لئے چاہتا ہے اور اللہ وسیع بخشش والا علم والا ہے۔

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝ (الانفال:60)

ترجمہ: اور جو کچھ بھی تم اللہ کی راہ میں خرچ کرو گے تمہیں اس کا پورا پورا بدلہ عطا فرمایا جائے گا اور کسی قسم کا تم پر ظلم روا نہ رکھا جائے گا۔

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِيْتَآئِ ذِي الْقُرْبٰى وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ ۚ يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝ (النحل:90)

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ انصاف کرو اور بھلائی اختیار کرو اور (اپنے اموال میں سے) رشتہ داروں کو بھی دیا کرو اور وہ منع فرماتا ہے بے حیائی سے اور برے کاموں سے اور سرکشی سے۔ وہ تمہیں نصیحت فرماتا ہے تاکہ تم نصیحت قبول کرو۔

كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ الَّيْلِ مَا يَهْجَعُوْنَ ۝ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ۝ وَفِيْۤ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۝ (الذاریات:17 تا 19)

ترجمہ: (اہل جنت کی صفات حمیدہ کا بیان فرماتے ہوئے ارشاد ہوا) یہ حضرات راتوں کو بہت تھوڑا سویا کرتے تھے۔ اور بوقت سحر اپنے گناہوں کی بخشش طلب کیا کرتے تھے۔ اور ان کے مالوں میں سائل اور محروم کا حق تھا (جسے ادا کرتے تھے)۔

اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا ۝ اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًا ۝ وَّاِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا ۝ اِلَّا الْمُصَلِّيْنَ ۝ الَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ دَآئِمُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ فِيْۤ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ ۝ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۝ (المعارج:19 تا 25)

ترجمہ: بے شک انسان بڑی لالچی پیدا کیا گیا ہے۔ جب اسے تکلیف پہنچے تو سخت گھبرا جانے والا ہے اور جب اسے مال و دولت نصیب ہو تو سخت کنجوسی کرنے والا ہوتا ہے۔ سوائے ان نمازی لوگوں کے جو اپنی نماز کی ہمیشہ پابندی کرتے ہیں اور وہ جن کے مالوں میں مقررہ حق ہے سائل اور محروم کے لئے۔

وَيُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّيَتِيْمًا وَّاَسِيْرًا ۝ اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَا نُرِيْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَا شُكُوْرًا ۝ اِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا يَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِيْرًا ۝ فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَلَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا ۝ وَجَزٰىهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا ۝ مُّتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ ۚ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ۝ (الدھر:8 تا 13)

ترجمہ: اور (وہ خوش بخت اہل جنت) جو کھانا کھلاتے ہیں اللہ تعالیٰ کی محبت میں مسکینوں، یتیموں اور قیدیوں کو۔ (کھلا کر احسان نہیں جتلاتے بلکہ کہتے ہیں کہ) ہم تو تمہیں کھلاتے ہیں صرف اللہ کی رضا کے لئے۔ نہ ہم کسی بدلہ کے تم سے طلبگار ہیں اور نہ ہی شکریہ کے۔ ہم ڈرتے ہیں اپنے پروردگار سے اس دن کے لئے جو بڑا ترش بڑا سخت ہے۔ پس اللہ تعالیٰ انہیں اس دن کے شر سے بچالے گا۔ اور انہیں بخش دے گا چہروں کی تازگی اور دلوں کا سرور۔ اور انہیں ان کے صبر کے بدلہ میں جنت اور ریشمی لباس عطا فرمائے گا۔ وہ وہاں پلنگوں پر تکیے لگائے بیٹھے ہوں گے۔ جنت میں نہ سورج کی گرمی دیکھیں گے اور نہ سخت سردی۔

قرآن مجید میں اس عنوان کی مزید بہت سی آیات تلاش کی جاسکتی ہیں۔ اہل ذوق طلباء اپنے مطالعہ میں وسعت پیدا کریں۔ (مترجم)

اپنی حلال کمائی سے ایک کھجور کے برابر صدقہ کرتا ہے اور یاد رکھو کہ اللہ تعالیٰ حلال ہی قبول فرماتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ اس صدقہ کو دائیں ہاتھ سے قبول فرماتا ہے۔ "ثُمَّ يُرَبِّيهَا كَمَا يُرَبِّي اَحَدُكُمْ فَلُوَّهُ حَتّٰى تَكُوْنَ مِثْلَ الْجَبَلِ" پھر صدقہ کرنے والے کے لئے اس طرح پرورش فرماتا ہے جس طرح تم اپنے کسی بچھیرے کی پرورش کرتے ہو حتی کہ (وہ کھجور کے برابر صدقہ) پہاڑ کے برابر ہو جاتا ہے۔

اسے بخاری، مسلم، نسائی، ترمذی، ابن ماجہ اور ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں روایت کیا۔ اور ترمذی کی ایک صحیح روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ صدقہ قبول فرماتا ہے اور اسے دائیں ہاتھ (1) سے لیتا ہے۔ پھر اسے اس طرح بڑھاتا ہے جس طرح تم اپنے بچھیرے کو پالتے ہو۔ یہاں تک کہ ایک لقمہ احد پہاڑ کے برابر ہو جاتا ہے۔ اور اس کی تصدیق اللہ تعالیٰ کی کتاب میں موجود ہے: اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَ يَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ (توبہ:104) ترجمہ: "کیا انہیں معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی توبہ قبول فرماتا اور ان کے صدقات اپنے دست قدرت میں لیتا ہے"۔ يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَ يُرْبِي الصَّدَقٰتِ (البقرۃ:276) ترجمہ: "اللہ تعالیٰ سود کو ہلاک کرتا اور صدقات کو بڑھاتا ہے"۔

اور اس روایت کو امام مالک رحمہ اللہ نے بھی ترمذی کی طرح ہی حضرت سعید بن یسار سے روایت فرمایا ہے اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا ذکر نہیں کیا۔

**حدیث:** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: روٹی کا ایک لقمہ اور ایک چٹکی بھر کھجور یا ان جیسی کوئی اور چیز، جس سے مسکین فائدہ اٹھائے۔ اس کے بدلہ میں اللہ تعالیٰ تین اشخاص کو جنت میں داخل فرماتا ہے۔ نمبر 1 صاحب خانہ جس نے مسکین کو دینے کا حکم دیا۔ نمبر 2 اس کی اہلیہ، جس نے اس لقمہ کو تیار کیا اور نمبر 3 وہ خادم، جس نے مسکین کو پکڑایا۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَنْسَ خَدَمَنَا" سب تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں،، جس نے ہمارے خادموں کو بھی فراموش نہیں فرمایا۔

اسے حاکم اور طبرانی نے اوسط میں روایت کیا۔ یہ الفاظ طبرانی کے ہیں۔

**حدیث:** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے یہ روایت بھی مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: صدقہ مال میں کوئی کمی پیدا نہیں کرتا۔ بندے کے معاف کر دینے سے اللہ اس کی عزت میں اضافہ فرماتا ہے۔ اور جو بندہ اللہ تعالیٰ کی

---

(1) مذکورہ بالا دونوں احادیث میں اللہ تعالیٰ جل شانہ کے لئے "دائیں ہاتھ سے لینے" کے الفاظ استعمال فرمائے گئے ہیں۔ معنی یہ ہے کہ اللہ اس طرح کے صدقہ کو بہت محبوب رکھتا ہے۔ محبت سے قبول فرماتا ہے۔ جیسے کہ کسی بہت اچھی چیز کو کسی سے محبت سے وصول کریں تو دائیں ہاتھ سے پکڑتے ہیں۔ ورنہ اللہ تعالیٰ جسم وجسمانیات سے پاک ہے۔ یا یوں کہہ سکتے ہیں کہ یہ الفاظ بھی متشابہات قرآنی کی طرح ہی ہیں۔ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے اپنے لئے ہاتھ وغیرہ کے الفاظ ذکر فرمائے ہیں مثلاً يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ (الفتح:10) وغیرہ ان کے معانی اللہ ورسول عزوجل و ﷺ ہی بہتر جانتے ہیں۔ خداوند کریم کے ہاتھ یا چہرہ ہماری طرح نہیں۔ وہ اسی کی ذات کی شان کے لائق ہیں۔ واللہ ورسولہ اعلم۔ امام ترمذی نے اس حدیث کے تحت تسلی بخش بحث فرمائی ہے۔ اہل ذوق وہاں رجوع فرمائیں۔ (مترجم)

خاطر تواضع وانکساری اختیار کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے درجات کو بلند فرما دیتا ہے۔

اسے مسلم وترمذی نے روایت کیا ہے اور امام مالک نے بھی مرسلاً روایت کی ہے۔

**حدیث:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ آپ اسے مرفوع کرتے ہوئے فرماتے ہیں صدقہ دینے سے مال میں کوئی کمی واقع نہیں ہوتی اور جب کوئی بندہ صدقہ دینے کے لئے اپنا ہاتھ بڑھاتا ہے تو وہ مال صدقہ سائل کے ہاتھ میں پہنچنے سے پہلے اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں پہنچ جاتا ہے۔ (اشارہ ہے جلد قبولیت کی طرف) اور جب کوئی بندہ اپنے لئے ایسے سوال کا دروازہ کھول لیتا ہے جس کی اسے ضرورت نہ ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے فقر (ذلت ولالچ) کے دروازے کھول دیتا ہے۔ (طبرانی)

**حدیث:** حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: حضور رسالتمآب ﷺ نے ہمیں خطبہ دیتے ہوئے ارشاد فرمایا: لوگو! موت آنے سے پہلے پہلے اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرلو (توبہ کرلو)۔ (حالت نزع میں) مشغول ہونے سے پہلے پہلے اعمال صالحہ بجالاؤ۔ اور اپنے اور اپنے پروردگار کے درمیان، اپنے رب کا کثرت کے ساتھ ذکر کے اور ظاہر وباطن میں صدقہ کی کثرت سے رابطہ پیدا کرلو۔ تاکہ تمہیں رزق ملے، تمہاری مدد کی جائے اور تمہارے نقصانات کا ازالہ کیا جائے۔ (ابن ماجہ)

**حدیث:** ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے (اہل بیت رسول ﷺ ورضی اللہ عنہم) بکری ذبح کی۔ نبی پاک ﷺ نے دریافت فرمایا: گوشت سے کچھ باقی بچا ہے؟ سیدہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا: ایک کندھے کے علاوہ کچھ نہیں بچا۔ فرمایا: "بَقِيَ كُلُّهَا غَيْرَ كَتِفِهَا" سارا گوشت بچ گیا ہے صرف کندھا نہیں (1) بچا ہے۔

اسے امام ترمذی نے روایت فرمایا اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ اور مطلب یہ ہے کہ انہوں نے بکری کا سارا گوشت سوائے کندھے کے صدقہ کردیا تھا۔

**حدیث:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بندہ کہتا ہے۔ میرا مال، میرا مال۔ حالانکہ اس کے لئے اس کے مال سے صرف تین چیزیں ہیں۔ نمبر 1 جو اس نے کھا کر ضائع کردیا۔ نمبر 2 جو پہن کر پرانا کردیا اور نمبر 3 یا (راہ خدا میں) دے کر محفوظ کرلیا۔ "وَمَا سِوىٰ ذَالِكَ فَهُوَ ذَاهِبٌ وَّ تَارِكُهُ لِلنَّاسِ" اور جو اس کے علاوہ ہے وہ تو فنا ہونے والا ہے اور یہ اسے لوگوں (وارثوں) کے لئے چھوڑ کر جانے والا ہے۔ (مسلم)

**حدیث:** حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے کون ہے جو اپنے وارثوں کے مال کو اپنے مال سے زیادہ پسند کرتا ہو؟ صحابہ رضی اللہ عنہم عرض گذار ہوئے: یارسول اللہ ﷺ! ہم میں سے ہر کوئی اپنے ہی مال کو پسند کرتا ہے۔ (وارث کے مال کو کون پسند کرے گا؟) اس پر ارشاد فرمایا: "فَإِنَّ مَالَهُ مَاقَدَّمَ

---

(1) سید العالمین ﷺ کے فرمان کا مطلب ظاہر ہے کہ درحقیقت بچا وہی گوشت ہے جو راہ خدا میں صدقہ ہو کر محفوظ ہو گیا۔ اور جو صدقہ میں نہیں دیا جا سکا وہ بچا نہیں بلکہ ضائع ہو گیا کہ اسے صدقہ کرنے کا ثواب نہ مل سکا۔ سبحان اللہ (مترجم)

وَمَالَ وَارِثِہٖ مَااَخَّرَ'' اپنا مال تو صرف وہی ہے جو (صدقہ و خیرات کی صورت میں) آگے بھیج دیا اور وارث کا مال جو باقی رکھ لیا۔ (بخاری و نسائی)

**حدیث:** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ایک آدمی کہیں جنگلی علاقہ میں تھا، اس نے بادل میں سے ایک آواز سنی کہ فلاں کے باغ کو سیراب کر،، یہ بادل ایک جانب چلا گیا اور پتھریلی زمین پر پانی برسانے لگا۔ ایک کھال نے اس پانی کو اپنے اندر جمع کر لیا (اور یہ پانی ایک طرف بہنے لگا) یہ شخص پانی کے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ کیا دیکھتا ہے کہ ایک آدمی اپنے باغ میں کھڑا بیلچے کے ساتھ پانی پھیر رہا ہے۔ اس نے پوچھا: اے بندہ خدا! تمہارا نام کیا ہے؟ اس نے کہا کہ میرا نام فلاں ہے یعنی وہی نام بتایا جو اس نے بادل میں سے سنا تھا۔ اب باغ والے نے کہا کہ اللہ کے بندے، تم میرا نام کیوں پوچھ رہے ہو؟ اس نے جواب دیا کہ مَیں نے اس بادل میں سے جس کا یہ پانی ہے ایک آواز سنی تھی، کوئی تمہارا نام لے کر کہہ رہا تھا کہ (اے بادل!) فلاں کے باغ کو سیراب کر، اب بتاؤ کہ تم اس میں کیا نیکی کرتے ہو؟ باغ والا بولا: اب اگر تم نے پوچھ ہی لیا ہے تو سنو، مَیں اس باغ کی پیداوار کو دیکھتا ہوں (جس قدر ہوتی ہے اس میں سے) ایک تہائی صدقہ کر دیتا ہوں۔ ایک تہائی میں اور میرے اہل وعیال کھاتے ہیں اور ایک تہائی دوبارہ اسی باغ میں (بیج وغیرہ پر) خرچ کر دیتا ہوں (1)۔ مسلم۔

**حدیث:** حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: مَیں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے: تم میں سے ہر ایک کے ساتھ اللہ تعالیٰ اس طرح کلام فرمائے گا کہ بندے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی ترجمان نہیں ہوگا۔ (اب گناہ گار بندہ شرم وخوف سے) دائیں طرف دیکھے گا تو اسے اپنے پہلے اعمال نظر آئیں گے۔ بائیں جانب دیکھے تو بھی اپنے سابقہ اعمال ہی کو دیکھے گا پھر سامنے دیکھے گا تو اپنے چہرے کے سامنے آگ ہی آگ نظر آئے گی۔ لہٰذا تم آگ سے بچو،، چاہے کھجور کے ایک ٹکڑے کو (صدقہ کرنے کے) ساتھ ہی ہو۔ اور ایک اور روایت میں ہے کہ ''مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ اَنْ يَّسْتَتِرَ مِنَ النَّارِ وَلَوْ بِشِقِّ تَمْرَةٍ فَلْيَفْعَلْ'' تم میں سے جو اپنے آپ کو دوزخ کی آگ سے بچا سکے اگرچہ کھجور کے ایک ٹکڑے کے ساتھ ہی ہو، وہ ایسا ضرور کرے۔ بخاری و مسلم۔

**حدیث:** حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے کعب بن عجرہ! جنت میں وہ گوشت اور خون داخل نہیں ہوگا جس کی پرورش حرام سے ہوئی ہو،، اس کے لئے دوزخ کی آگ ہی زیادہ مناسب ہے۔ اے کعب بن عجرہ! لوگ دو طرح کی راہیں چلنے والے ہیں۔ نمبر 1 جو اپنی ذات کو (اعمال صالحہ کے ساتھ دوزخ سے) چھڑانے کی راہ چلتے ہیں تو اسے آزاد کرا لیتے ہیں۔ اور نمبر 2 وہ لوگ جو (گناہوں کی راہ چلتے ہیں) تو اپنی جان کو آگ کا

---

(1) صدقہ کی برکات کا اندازہ فرمائیں۔ بادلوں کا فرشتہ بادلوں کو حکم دیتا ہے کہ فلاں صدقہ کرنے والے کے باغ کو پانی پہنچا۔ ظاہر کہ بارش برسی ہوگی تو کچھ نہ کچھ تری تو ارد گرد کے کھیتوں کو میسر ہوئی ہوگی۔ اللہ اپنے نیک بندوں پر رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ ان نیکوں کے سبب بدوں کو بھی کوئی نہ کوئی چھینٹا نصیب ہو ہی جاتا ہے۔ (مترجم)

قیدی بنالیتے ہیں۔اے کعب بن عجرہ! نماز قربت الٰہی کا ذریعہ ہے۔روزہ ڈھال ہے اور صدقہ گناہوں کو یوں مٹا دیتا ہے جیسا کہ موٹا بھاری بھرکم آدمی پتھر سے پھسل جاتا ہے۔

اسے ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔

**حدیث:** حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔فرماتے ہیں: مَیں کسی سفر میں نبی کریم ﷺ کے ساتھ تھا۔ اس کے بعد حضرت معاذ حدیث بیان کرتے ہیں۔جس کے آخر میں یہ ہے کہ" پھر نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کیا میں تمہیں اچھائی و بھلائی کے دروازے نہ بتادوں؟ مَیں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! ضرور ارشاد فرمائیں۔آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: روزہ ڈھال ہے۔ "وَالصَّدَقَةُ تُطْفِئُ الْخَطِيْئَةَ كَمَا يُطْفِئُ الْمَآءُ النَّارَ" اور صدقہ گناہوں کو ایسے مٹا دیتا ہے جیسے پانی آگ کو بجھا دیتا ہے۔

اسے ترمذی نے روایت فرمایا اور کہا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**حدیث:** حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک صدقہ رب کے غضب کو ٹھنڈا کرتا اور (انسان کو) سوء خاتمہ سے بچاتا ہے۔

اسے ترمذی اور ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔اور ترمذی نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث حسن غریب ہے۔اور ابن المبارک نے کتاب البر میں آخری حصہ کی روایت کی ہے جس کے الفاظ ہیں: "اِنَّ اللّٰهَ لَيَدْرَءُ بِالصَّدَقَةِ سَبْعِيْنَ بَاباً مِنْ مِيْتَةِ السُّوْءِ" اللہ تعالیٰ صدقہ کی برکت سے انجام بد کے ستر دروازے بند کر دیتا ہے۔

**حدیث:** حضرت ابو کبشہ انماری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا: تین چیزیں ہیں کہ مَیں ان پر قسم اٹھاتا ہوں اور تمہیں ایک بات بتاتا ہوں، تم اسے خوب یاد کرلو۔فرمایا: صدقہ دینے سے بندے کے مال میں کمی نہیں ہوتی۔جس بندے پر زیادتی ہو اور وہ اس پر صبر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی عزت کو بڑھا دیتا ہے اور بندہ اگر اپنے لئے (بلاضرورت) مانگنے کا دروازہ کھول لے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے فقر (ذلت وغربت) کے دروازے کھول دیتا ہے۔یا ایسی ہی کوئی بات ارشاد فرمائی۔اور مَیں (نبی اکرم ﷺ) تمہیں ایک اور بات بتاتا ہوں، اسے یاد رکھنا۔فرمایا: دنیا چار شخصوں کے لئے ہے۔نمبر 1 وہ بندہ جسے اللہ تعالیٰ نے مال اور علم عطا فرمایا وہ اس میں اللہ سے ڈرتا (اور نیک عمل کرتا) ہے۔صلہ رحمی کرتا ہے اور اس مال وعلم میں اللہ کا حق پہچانتا ہے۔یہ سب سے افضل درجہ میں ہوگا۔نمبر 2 جسے اللہ نے علم تو دیا ہے مگر مال عطا نہیں فرمایا حالانکہ اس کی نیت میں خلوص ہے۔یہ دل میں کہتا ہے کہ اگر میرے پاس مال ہوتا میں بھی فلاں (پہلے شخص کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) کی طرح عمل کرتا (صدقہ وزکوٰۃ وغیرہ دیتا) اسے اس کی نیت کا ثواب ملے گا۔یہ (اور پہلا) دونوں اجر وثواب میں برابر ہوں گے۔نمبر 3 وہ بندہ جسے اللہ تعالیٰ نے مال تو دیا ہے مگر علم سے بہرہ ور نہیں کیا، وہ اپنے مال میں بلاسوچے سمجھے تصرف کرتا ہے۔اس کے استعمال کرنے میں اپنے رب سے نہیں ڈرتا، صلہ رحمی نہیں کرتا اور نہ اس میں حقوق اللہ ہی کو پہچانتا ہے (صدقہ وزکوٰۃ نہیں ادا کرتا) اس کا ٹھکانہ بہت برا ہوگا۔اور نمبر 4 وہ آدمی ہے جسے اللہ نے نہ

اماَل دیا نہ علم، یہ کہتا ہے، اگر میرے پاس مال ہوتا تو مَیں فلاں (نمبر 3) کی طرح اس مال میں تصرف کرتا۔ اسے بھی اپنی نیت کا پھل ملے گا۔ ان (آخری) دونوں کا گناہ برابر ہوگا۔

اسے امام ترمذی وابن ماجہ نے روایت فرمایا اور امام ترمذی نے کہا: یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**حدیث:** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے کنجوس اور سخی کی مثال بیان فرمائی کہ دونوں ایسے دو آدمیوں کی طرح ہیں جن کے جسم پر لوہے کی بنی ہوئی دو زر ہیں ہوں اور ان کے ہاتھ ان کے سینوں اور گردنوں کے ساتھ بندھے ہوئے ہوں۔ جب سخی صدقہ دینے کا ارادہ کرتا ہے۔ تو اس کی زرہ کھل جاتی ہے حتی کہ اس کی انگلیوں کے پوروں کو بھی گھیر لیتی ہے اور اس کے نشانات قدم مٹا دیتی ہے اور بخیل و کنجوس جب صدقہ دینے کا ارادہ کرتا ہے تو اس کی زرہ تنگ ہو جاتی ہے اور ہر حلقہ اپنی جگہ پر پھنس جاتا ہے۔ راوی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ اپنے گریبان شریف میں ہاتھ ڈال کر انگشت شریف سے اشارہ فرماتے ہوئے ارشاد فرما رہے تھے: وہ (کنجوس) اپنی زرہ کو کشادہ کرنا چاہتا ہے مگر وہ کشادہ نہیں ہوتی۔

اسے امام بخاری، امام مسلم اور امام نسائی رحمہم اللہ نے روایت فرمایا ہے۔ نسائی کے الفاظ ہیں: ''سخی اور کنجوس کی مثال اس طرح ہے، جیسے کہ دو مرد ہوں جن کے جسم پر سینے سے لے کر گردن تک لوہے کے بنے ہوئے دو کرتے یا دو زر ہیں ہیں۔ سخی جب سخاوت کرنا چاہتا ہے تو اس کی زرہ کھل جاتی ہے اور اتنی کھلتی ہے کہ اس کے پوروں تک پہنچ جاتی ہے۔ اور انہیں ڈھانپ لیتی ہے۔ اور اس کے قدم کے نشان کو مٹا (1) دیتی ہے۔ اور جب کنجوس کچھ دینا چاہتا ہے۔ تو اس کی زرہ سمٹ سکڑ جاتی ہے۔ ہر حلقہ دوسرے حلقے کو پکڑ لیتا ہے۔ حتی کہ زرہ اس کی گردن کو پکڑ لیتی ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ وہ شہادت دیتے ہیں: انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا، آپ ﷺ (سمجھانے کے لئے) اسے کشادہ کرتے مگر وہ کشادہ نہیں ہوتی تھی۔

**حدیث:** حضرت امام مالک رحمہ اللہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: انہیں خبر پہنچی ہے کہ ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا روزے سے تھیں کہ ان کے پاس کسی مسکین نے آ کر سوال کیا۔ گھر میں سوائے ایک روٹی کے اور کچھ نہ تھا۔ آپ رضی اللہ عنہا نے اپنی خادمہ سے فرمایا: یہ روٹی اس مسکین کو دے دے۔ خادمہ نے عرض کیا: آپ کے افطار کے لئے اور کچھ نہیں ہے۔ فرمایا: تو یہ روٹی مسکین کو دے دے۔ اس نے روٹی مسکین کو دے دی۔ جب شام ہوئی انہیں (ام المومنین کو) اہل بیت نے یا کسی اور شخص نے جو ہدیہ نہ دیا کرتا تھا، ایک بکری کا ہدیہ بھیجا۔ لانے والا اس گوشت کو کپڑے سے ڈھانپے ہوئے لے کر آیا تھا۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے خادمہ کو بلا کر فرمایا: اسے کھا لے، یہ تیری روٹی کی ٹکیہ سے بہتر ہے۔

---

(1) یعنی زرہ اتنی کشادہ اور ڈھیلی ہو جاتی ہے کہ زمین پر گھسٹنے لگتی ہے۔ جس سے اس کے پاؤں کے نشان مٹ جاتے ہیں۔ حدیث پاک کا مطلب یہ ہے کہ مال سے محبت سبھی کو ہوتی ہے۔ اسی محبت کو لوہے کی زرہ فرمایا گیا ہے۔ لیکن سخی کو یہ محبت سخاوت سے روک نہیں سکتی۔ بلکہ سخاوت سے اس کا دل اطمینان پاتا ہے اور دوسری طرف بخیل کو یہی محبت مال صدقہ وخیرات سے روک لیتی ہے۔ وہ سوچتا ہے کہ اس سے میرا مال کم ہو جائے گا۔ بڑی مشکل سے ہاتھ آیا ہے۔ (مترجم)

اسے امام مالک نے موطا میں ذکر کیا۔

**حدیث:** سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: (بنی اسرائیل کے) ایک آدمی نے (دل میں) کہا کہ مَیں صدقہ کروں گا۔ وہ اپنا صدقہ لے کر نکلا تو (غلطی سے) کسی چور کو دے آیا۔ صبح کو لوگ باتیں کرنے لگے کہ دیکھو۔ چور کو آج رات صدقہ دیا گیا۔ وہ سن کر بولا! اے پروردگار تیرے لئے سب تعریف ہے (تیرا شکر ہے) چور کو صدقہ مل گیا، میں صدقہ ضرور کروں گا۔ وہ اپنا مال صدقہ دینے کو گھر سے نکلا۔ اب ایک زانیہ کو دے دیا۔ صبح ہوئی تو لوگ باتیں کررہے تھے کہ آج رات زانیہ کو صدقہ دے دیا گیا۔ تو وہ یہ سن کر کہنے لگا: اے اللہ تیرا شکر ہے۔ صدقہ زانیہ کو چلا گیا۔ چلو خیر مَیں صدقہ ضرور کروں گا۔ وہ پھر صدقہ کا مال لے کر چلا تو کسی مالدار کو دے دیا۔ حسب معمول صبح کو لوگ پھر باتیں کرنے لگے کہ آج رات ایک مالدار شخص کو صدقہ دیا گیا۔ وہ بولا: یا مولیٰ! ساری تعریفیں تیرے ہی لئے ہیں۔ کیا چور، زانیہ اور مالدار کو میرا صدقہ صرف ہوگیا ہے؟ تو خواب میں اسے بتایا گیا کہ تیرا چور پر صدقہ (بیکار نہیں گیا بلکہ) ہوسکتا ہے اس سے چور چوری کرنے سے باز آجائے۔ زانیہ پر تیرا صدقہ کرنا (بھی رائیگاں نہیں) ممکن ہے وہ زنا کی برائی سے بچ جائے اور مالدار کو جو تیرا صدقہ پہنچا (تو بے فائدہ یہ بھی نہیں) شاید وہ مالدار اس سے عبرت حاصل کرلے اور اللہ تعالیٰ کے دیئے ہوئے مال سے خود بھی راہ خدا میں خرچ (1) کرنے لگے۔

اسے بخاری نے روایت فرمایا ہے۔ اور مسلم ونسائی نے بھی روایت کیا۔ انہوں نے اپنی روایت میں یہ الفاظ بھی زائد کہے ہیں۔ ''اسے خواب میں بتایا گیا کہ تیرا صدقہ قبول فرمالیا گیا ہے'' اس کے بعد حدیث کا باقی حصہ ذکر کیا۔

**حدیث:** حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں: مَیں نے جناب رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: (بروز قیامت) ہر شخص اپنے دیئے ہوئے صدقہ کے سائے (حفاظت) میں ہوگا تا آنکہ لوگوں کے درمیان فیصلہ ہوجائے۔ یزید کہتے ہیں: حضرت ابوالخیر مرثد رحمہ اللہ جس دن کوئی خطا سرزد ہوجاتی ضرور صدقہ کرتے تھے، چاہے روٹی کا کوئی ٹکڑا یا پیاز کا دانہ ہوتا۔

اسے امام احمد، ابن خزیمہ وابن حبان نے اپنی اپنی صحیح میں روایت کیا۔ حاکم نے بھی اس کی روایت کی اور کہا کہ یہ حدیث برشرط مسلم صحیح ہے۔

**حدیث:** ابن خزیمہ ہی کی ایک روایت میں یزید بن ابی حبیب، (ابوالخیر) مرثد بن ابی عبداللہ سے روایت کرتے ہیں کہ شہر میں سب سے پہلے وہ (ابوالخیر) مسجد (نماز کے لئے) آتے تھے۔ میں نے جب بھی انہیں مسجد میں داخل ہوتے دیکھا،

---

(1) اگر یہ صدقہ نافلہ تھا تو کوئی اعتراض نہیں ہوتا کہ صدقہ نافلہ ہر کسی کو دے سکتے ہیں۔ اسی لئے فرمایا گیا کہ یہ صدقہ بیکار نہیں گیا۔ اور اگر یہ صدقہ واجبہ یا زکوٰۃ تھی تو اس سلسلہ میں کچھ اختلاف ہے۔ طرفین (امام قاضی ابو یوسف وامام اعظم حضرت ابوحنیفہ رحمہما اللہ) کا قول ہے کہ اگر غلطی سے زکوٰۃ ایسی جگہ دے دی جو مصرف زکوٰۃ نہ تھی بعد کو معلوم ہوا تو زکوٰۃ ادا ہوگئی اعادہ کی ضرورت نہیں۔ ان کی دلیل یہ حدیث بھی ہے۔ دیگر ائمہ فرماتے ہیں کہ زکوٰۃ ادا نہ ہوگی۔ البتہ اس مصرف نے اب دیا ہوا مال واپس نہ لے۔ خود لینے والے کے لئے یہ حلال ہے کہ حرام؟ قوی یہ ہے کہ اگر غلطی سے لے لیا ہے تو حلال ہے اور دانستہ کیا ہے تو حرام۔ (مترجم)

ان کے ہاتھ میں صدقہ کرنے کے لئے کچھ نہ کچھ ہوتا، کبھی پیسے، کبھی روٹی اور کبھی گندم ہوتی۔ کہتے ہیں: بسااوقات مَیں نے انہیں پیاز اٹھائے ہوئے بھی دیکھا۔ بیان کرتے ہیں کہ مَیں نے انہیں کہا: اے ابوالخیر! یہ پیاز آپ کے کپڑوں کو بدبودار کرتا ہے۔ راوی کہتے ہیں: انہوں نے جواب دیا: اے ابن ابی حبیب! گھر میں اس کے سوا صدقہ کرنے کے لئے کوئی اور چیز نہیں تھی (اور میں ایسا اس لئے کرتا ہوں کہ) رسول اللہ ﷺ کے اصحاب رضی اللہ عنہم میں سے کسی صاحب نے مجھ سے بیان کیا تھا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قیامت کے دن مومن کے لئے سایہ اس کا صدقہ ہوگا۔

**حدیث:** حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے حدیث قدسی میں فرمایا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے: اے ابن آدم! میرے پاس اپنے خزانے کو (صدقہ وخیرات کرکے) مکمل کرلے۔ پھر یہ نہ جلے گا، نہ غرق ہوگا اور نہ چوری ہوگا۔ مَیں (قیامت کے روز) تیری حاجت سے بھی زیادہ کرکے عطا فرماؤں گا۔

اسے طبرانی و بیہقی نے روایت کیا اور بیہقی کہتے ہیں: یہ حدیث مرسل ہے۔ اور ہم نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی رسول اللہ ﷺ کی حدیث روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا: ''اِنَّ اللّٰہَ اِذَا اسْتُوْدِعَ شَیْئًا حَفِظَہٗ'' اللہ تعالیٰ کے پاس جو چیز امانت رکھی جائے، اللہ تعالیٰ اس کی حفاظت فرماتا ہے۔

**حدیث:** حضرت میمونہ بنت سعد رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! ہمیں صدقہ کے متعلق ارشاد فرمائیں۔ سرور عالم ﷺ نے فرمایا: صدقہ دوزخ کی آگ سے حجاب بن جائے گا اس آدمی کے لئے جس نے بہ نیت ثواب دیا اور اس سے اللہ عزوجل کی رضا چاہی۔ (طبرانی)

**حدیث:** حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب کوئی آدمی کسی چیز کا صدقہ دیتا ہے تو اس چیز کو ستر شیطانوں کے جبڑوں سے چھڑا کر نکالتا ہے۔

اسے امام احمد، بزار، طبرانی اور ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔ اعمش کے حضرت بریدہ سے سماع میں تردد ہے۔ حاکم اور بیہقی نے بھی اسے روایت کیا اور حاکم نے کہا کہ یہ حدیث بخاری ومسلم کی شرائط کے مطابق صحیح ہے۔ اور بیہقی نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے بھی موقوفاً روایت کی ہے۔ جس میں ہے۔ ''جب صدقہ نکالا جاتا ہے تو اس سے ستر شیطانوں کے جبڑے چھڑائے جاتے ہیں۔ یہ شیاطین سب کے سب صدقہ دینے سے روکتے ہیں''۔

**حدیث:** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں: حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ مدینہ طیبہ میں تمام انصار سے زیادہ باغات والے تھے۔ اور انہیں اپنے تمام اموال میں سب سے زیادہ پیارا مال ''بیرحاء'' کا باغ تھا۔ (یہ باغ کا نام تھا) جو مسجد نبوی کے سامنے تھا۔ رسول اللہ ﷺ وہاں تشریف لے جاتے اور وہاں کنویں کا پاکیزہ پانی نوش فرماتے تھے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: جب یہ آیت لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ (آل عمران:92) ''یعنی تم بھلائی ہرگز نہیں پاسکو گے جب تک راہ خدا میں اپنی پیاری چیز خرچ نہ کرو گے''۔ نازل ہوئی تو حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں کھڑے ہوکر عرض کرنے لگے: یارسول اللہ ﷺ! اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ''تم بھلائی ہرگز نہ پاسکو گے

